رانیں مبارک پُر گوشت تھیں جسم مبارک متوسط طور پر مضبوط تھا عالم پیری میں بھی حضورؐ قوی الاعصاب تھے ۔ چال چلن میں استقلال ٹپکتا تھا ۔ اور قدم مبارک محکم ہوتا ۔ چلتے وقت آگے کو جھک کر چلا کرتے بہت چھوٹے چھوٹے قدم اٹھایا کرتے مشابہت میں آپ فرماتے ۔ کہ میں زیادہ تر آدم سے ملتا جلتا ہوں ۔ لیکن جسمانی بناوٹ میں اپنے جد امجد حضرت ابراہیم علیہم السلام سے مشابہ ہوں +

## خوش گفتاری

حضرت رسالت مآب نبی کریم صلعم گفتگو میں دوسرے لوگوں سے زیادہ فصیح و بلیغ تھے ۔ کم سخن اور شیریں کلام تھے ۔ اور آپؐ کی گفتگو معنی خیز اور سلک مروارید کی طرح پیوستہ و مسلسل ہوتی تھی ۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ کلام مبارک میں اطناب تھا آپؐ بہت ہی کم سخن تھے ۔ اور عوام الناس کو اپنے اظہار خیالات کے لئے اپنے کلام کو بہت طول دینا پڑتا ہے لیکن کلام مبارک تمام دوسرے لوگوں سے خیر الکلام ہوتا تھا ۔ اور آپؐ اپنے خیالات کا اظہار نہایت ہی مختصر معنے خیز و عام فہم الفاظ میں فرمادیا کرتے تھے ۔ اور حضورؐ کے دہن مبارک سے کلمات اس طرح نکلتے تھے جیسا کہ سلک مروارید میں ایک موتی دوسرے کے بعد مسلسل آتا ہے ۔ کلام مبارک میں چھوٹے چھوٹے وقفے ہوتے تھے ۔ تا کہ سامعین گفتگو کو یاد رکھنے کے قابل ہو سکیں ۔ حضور سرور کائنات بلند آواز تھے ۔ اور لب و لہجہ بہت ہی دلکش و دلپسند تھا ۔ بغیر موقعہ و محل کے کلام نہ فرمایا کرتے تھے ۔ اور کبھی بھی کوئی شنیع و قبیح لفظ نہیں فرماتے تھے ۔ اور حالت برافروختگی میں بھی کلمہ حق کے سوائے کوئی دوسرا لفظ نہیں فرماتے تھے ۔ بد کلام اور فحش گو آدمی سے آپ کو نفرت تھی ۔ حضورؐ کے سامنے کوئی شخص دوسرے کی قطع کلام نہ کیا کرتا تھا ۔ وہ بہی خواہ عالم سچے ہمدرد کی طرح نہایت سنجیدگی اور متانت سے نیک مشورہ دیا کرتا تھا ہ آقائے نامدار اپنے خدام کے سامنے ہمیشہ متبسم رہتا ۔ بسا اوقات اسقدر تبسم کرتا کہ ڈاڑھیں تک دکھائی دیتے +

## آنحضرت صلعم دستر خوان پر

حضرت رسالت مآب حاضر پر اکتفا فرماتے ۔ اکثر احباب جس تشتری میں کھاتے آپ بھی اسی میں سے

تناول فرماتے وہی حضور کو مرغوب ہوتا۔ جب دستر خوان بچھایا جاتا اور کھانا چنا جاتا تو اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کر کے دستر خوان پر اس طرح بیٹھتے جیسا کہ ایک مسلم حالت نماز میں بیٹھتا ہے اور ایک ران دوسری سے پیوست ہوتی۔ اور ایک پاؤں دوسرے سے ملا ہوا ہوتا تھا۔ اور حضور سرور دو عالم فرمایا کرتے۔ کہ میں بھی ایک مخلوق ہوں۔ اور دوسری مخلوق کی طرح میری زندگی کا حصہ بھی اکل و شرب پر ہے حضور کو گرم طعام سے احتراز تھا بلکہ فرمایا کرتے تھے کہ ابھی اس طعام میں برکت کی ضرورت ہے۔ اور خدا تعالیٰ ہمیں آگ کھانے کے لئے نہیں دیتے۔ اسلئے اسکو ٹھنڈا ہو جانے دو آپ تین انگلیوں سے اپنے ہاتھ کی درازی کے حدود کے اندر ہی تناول فرمایا کرتے۔ اور بعض وقت چوتھی انگلی لقمہ کے سہارے کیلئے بھی استعمال فرمالیا کرتے۔ ایک دفعہ عثمان بن عفان آپکے پاس فالودہ لائے جب حضور نے اسمیں سے کھالیا تو ان سے دریافت فرمایا "ابو عبداللہ یہ کیا ہے" عثمان نے کہا حضور میری جان آپ پر قربان ہو ہم نے گھی اور شہد کو ایک برتن میں ڈالکر آگ پر پکایا۔ اور پھر اسمیں آرد گندم ڈالا۔ اور اسکو چمچہ کے ساتھ ہلاتے رہے۔ یہاں تک کہ پک کر اسکی وہ حالت ہوگئی جو حضور کے پیش نظر ہے حضرت نبی کریم صلعم نے فرمایا۔ کہ یہ کھانا نہایت لذیذ و نفیس و خوش ذائقہ ہے"۔

حضرت نبی کریم صلعم بغیر چھنے ہوئے جو کے آٹے کی روٹی کھالیا کرتے تھے۔ اور سبز کھیرا کو سبز کھجوروں اور سبز پھلوں کے نمک کے ساتھ کھالیا کرتے۔ اور باقی تمام چیزوں سے انگور اور تر کھجور آپ کے زیادہ مرغوب خاطر تھے۔ روٹی اور قند کے ساتھ خربوزہ کھاتے تھے۔ بعض اوقات سبز کھجوروں کے ساتھ خربوزہ کو دست مبارک سے کھاتے تھے۔ ایکدفعہ جبکہ دائیں ہاتھ سے کھجوریں کھا رہے تھے۔ تو بائیں ہاتھ میں گٹھلیاں رکھتے جاتے تھے۔ اتنے میں ایک بکری اتفاقیہ پاس آئی۔ حضور نے اس کو گٹھلیاں دکھائیں۔ اور اس نے بائیں ہاتھ میں سے گٹھلیاں کھالیں۔ اور ساتھ ہی ساتھ دائیں ہاتھ سے آپ خود کھجوریں کھاتے جاتے۔ یہاں تک کہ کھجوریں ختم کر لیں۔ اور بکری چلی گئی۔ پانی کے ساتھ جناب رسالتمآب کھجوریں کھایا کرتے۔ اور دودھ کے ایک گھونٹ کے بعد ایک کھجور کھاتے۔ اور پھر وقتاً فوقتاً باری باری بہت سی چیزیں کھاتے اور پیتے تھے +

---

# ضروری اعلان

ہم نے متعدد سفیران مختلف اطراف ہندوستان میں ارسال کئے ہیں تاکہ رسالجات کی توسیع اشاعت کریں ہمیں اُمید واثق ہے۔ کہ ہر ایک مسلم احباب اشاعت اسلام بلاد غیر و ووکنگ مشن کے اہم کام سے دلچسپی رکھنے والا اپنے اپنے قصبوں و شہروں میں انہیں ہر ایک قسم کی سہولت فرما کر داخل حسنات ہوں گے۔ سفیران کے پاس دفتر ہذا کی رسید بک ہوگی۔ جس پر مینجر رسالجات کے دستخط ثبت ہیں۔ والسلام

نمونہ دستخط مینجر رسالہ اسلامک ریویو و اشاعت اسلام۔ عزیز منزل

Khwaja Abdulghani

خادم
مینیجر
لاہور (پنجاب)


اسلامیہ سٹیم پریس بھاٹی دروازہ لاہور میں حافظ مظفر الدین کے اہتمام سے چھپواکر خواجہ عبد الغنی مینجر اشاعت اسلام لاہور نے شائع کیا